**مسئلہ** الاشباہ میں ہے کہ بعض ایسی صورتیں ہیں جہاں گواہی نہ دینا جائز ہے مثلاً سمجھے کہ اس کی گواہی سے کسی کا حق مارا جائے گا۔ یا اسے یقین ہو کہ قاضی (حاکم وقت) فاسق ہے اُس کی گواہی چنداں مفید نہیں یا اس کی گواہی قبول نہیں ہوگی۔

**مسئلہ** حدود میں گواہی نہ دینا افضل ہے اگرچہ گواہی دینا جائز بھی ہے۔

**حدیث شریف** ① حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا جب کسی نے آپ کے ہاں کسی کے حد میں گواہی دی) اگر تو اسے چھپا لیتا تو تیرے لئے بہتر ہوتا۔

**حدیث شریف** ② حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا جو کسی مسلمان کی عیب پوشی کرتا ہے تو دنیا و آخرت میں اللہ تعالیٰ اُس کے عیب چھپائے گا۔

**حدیث شریف** ③ ہر وہ شخص جو اپنے مسلمان بھائی کی اس حالت میں مدد کرتا ہے کہ اس میں اس کی عزت برباد ہوتی ہے اور اُس کے اعزاز و احترام میں فرق ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اُس کی اُس وقت مدد فرمائے گا جہاں مدد کی اسے ضرورت ہو گی (یعنی قیامت میں) اور وہ شخص جو اپنے مسلم بھائی کو ایسے وقت میں رسوا کرتا ہے جہاں اُس کی بے عزتی ہوتی ہے تو اللہ تعالیٰ اُسے اُس وقت رُسوا کرے گا جہاں اسے مدد کی سخت ضرورت ہوگی (یعنی قیامت میں)۔

**حدیث شریف** ④ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا جہاں تک ہو سکے اپنے مسلم بھائی کو حدود سے بچاؤ۔

**حکایت امام ابو یوسف و زبیدہ خاتون** منقول ہے کہ کسی مسلمان نے ایک ذمی کافر کو عمداً قتل کر دیا حضرت امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ نے فیصلہ فرمایا کہ مسلمان کو اُس کے بدلہ میں قتل کر دو۔ بی بی زبیدہ (ہارون رشید کی اہلیہ) کو معلوم ہوا تو بی بی نے امام ابو یوسف کو کہلوا بھیجا کہ مسلم کو قتل کرانے کے فیصلہ پر نظرِ ثانی فرمائیں اور بی بی زبیدہ کو اہلِ اسلام سے بہت محبت تھی۔ پھر یہ معاملہ طول پکڑ گیا یہاں تک کہ اس کی نوبت ہارون الرشید تک پہنچی۔ اُس نے دنیا کے تمام فقہائے کرام کو جمع فرمایا انہیں میں امام ابو یوسف بھی شامل تھے۔ دعویٰ کے دلائل سن کر ہارون رشید نے کہا کہ مسلمان کو ذمی کافر کے بدلہ میں قتل کرنا واجب ہے امام ابو یوسف نے فرمایا کہ مسلمان کو اس وقت تک قتل کرنا واجب نہیں جبتک یہ ثابت نہ ہو جائے کہ مسلمان نے اس کافر کو قتل کیا تھا تو اس سے قبل یہی کافر اپنا جزیہ ادا کر چکا تھا۔ بہت بڑی تحقیق و تفتیش کے باوجود بھی ادائیگی جزیہ کے متعلق کچھ معلوم نہ ہو سکا اس طرح وہ مسلمان قتل ہونے سے بچ گیا۔

نوروا دار یکہ من بے جگتی
بر نہم اندر شہر باطل ستتی

ترجمہ: کیا تو اسے جائز رکھتا ہے کہ میں بلا دلیل شہر میں باطل طریقہ جاری کروں۔

**تفسیر صوفیانہ** شہداء اللہ میں عوام مومنین کی طرف اشارہ ہے کہ وہ توحید اور وحدانیت کی عدل و انصاف کی گواہی دیں یہاں تک کہ دم واپسین کے وقت بھی اُن کے لئے اجازت ہے کہ وہ اپنی استطاعت کے مطابق گواہی دے دیں اور خواص کے لئے حکم ہے کہ وہ فردانیت کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے ہاں حاضری دیں اور خواص الخواص کے لئے حکم ہے کہ وہ اپنے وجود سے غائب اور اللہ تعالیٰ کے لئے فنا فی اللہ ہو کر وحدۃ کے ساتھ اس کے شہود کی گواہی دیں۔

**فائدہ** خواص میں ملائکہ کو بھی شرکت ہے۔

چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ اس آیت سے اُولُوا العلم سے انبیاء کرام اور مخصوص اولیاء کبار (علیٰ نبینا وعلیہم السلام) مراد ہیں۔ اس لئے کہ اخص الخواص سے یہی مراد ہوتے ہیں۔ اور تمام عالم میں صرف یہی اولوا العلم ہیں اور اُن کی شہادت کو (شَهِدَ اللّٰهُ) اللہ کی گواہی یعنے شہود کے ساتھ شرکت ہے۔ اس شہود میں ملائکہ کرام کو کسی قسم کا دخل نہیں۔ صرف اتنا ہے کہ وہ بھی قائم بالقسط ہیں۔ (التاویلات النجمیہ)۔

**تفسیر عالمانہ** يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا یہ خطاب تمام اہل اسلام کو ہے۔ اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَالْكِتٰبِ الَّذِيْ نَزَّلَ عَلٰي رَسُوْلِهٖ وَالْكِتٰبِ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ مِنْ قَبْلُ اے ایمان والو ایمان لاؤ اللہ تعالیٰ اور اُس کے رسول اور اس کی اس کتاب پر جو اپنے رسول علیہ السلام پر نازل کی ہے اور اس کتاب پر جو آپ سے پہلے نازل کی ہے ایمان لاؤ۔

**فائدہ** یہاں پر ایمان لانے سے مداومت اور اطمینانِ ایقان میں اضافہ یا ایمان کی تفصیل مراد ہے اس لئے کہ ان پر بعض کو اجمالی ایمان لانا بھی کافی ہے۔

**سوال** علیٰ رسولہ کے ساتھ نزل (باب تفعیل) و انزل من قبل کو باب افعال کیوں؟

**جواب** قرآن پاک چونکہ تدریجاً اُترا ہے اس کے لئے باب تفعیل مناسب ہے اور تمام کتابیں یکبارگی اتریں اس لئے اُن کے لئے باب افعال مناسب ہوا اور یہاں پر پہلی "الکتاب" سے قرآن مجید اور دوسری الکتاب سے تمام آسمانی کتابیں مراد ہیں چنانچہ انہیں دوسرے مقام پر "وَكُتُبِهٖ" سے تعبیر کیا گیا ہے۔

**مسئلہ** ایک کتاب پر ایمان لانا گویا تمام کتابوں پر ایمان لانا ہے اس لئے کہ یہ کتاب بھی منجملہ اُن کتب سے ہے جو کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے کسی مخصوص نبی علیہ السلام پر نازل فرمائی۔ صرف اس لئے کہ وہ اپنی امت کو اوامر و نواہی بتائیں اور اپنے دین کی باتوں سے اُن کی رہبری کریں۔ یہ معنے نہیں کہ وہ تمام کتب اُسی رسول کی ہیں۔ بلکہ صرف وہی کتاب اس مخصوص رسول

علیہ السلام پر نازل ہونے کی حیثیت سے ایمان لانا ضروری ہے اور یوں نہ ماننا چاہیئے کہ ان تمام کتب کے احکام و شرائع تا حال باقی ہیں اور نہ ہی یوں ایمان لایا جائے کہ اُن کے جتنے احکام و شرائع باقی ہیں۔ وہ انہی کتب کی حیثیت سے ہیں بلکہ اس حیثیت سے کہ یہ ہماری اس کتاب میں مندرج ہیں اور اس کے تمام احکام و شرائع حق اور ثابت ہیں جب تک کہ وہ منسوخ نہیں ہوئے بلکہ منسوخ ہونے کے بعد تقایا جملہ احکام و شرائع کو اس کتاب سے منسوب ہونے کی حیثیت سے حق مانا جائے گا اور ایمان رکھنا ہوگا کہ اس کتاب کے احکام نسخ و تبدیل ہونے سے محفوظ و مامون ہیں۔

**فائدہ** بعض مفسرین کے نزدیک یہ خطاب منافقین کو ہے اب معنیٰ یہ ہوا کہ اے منافقو ایمان میں خلوص پیدا کرو۔ منافقت یہی ہے کہ صرف زبان سے اقرار ہو لیکن دل اس کی تصدیق نہ کرے۔ اور ایمان با اخلاص یوں ہے کہ جیسے زبان سے اقرار ہو ویسے ہی دل بھی تصدیق کرے۔

**شانِ نزول** یہ خطاب اہل کتاب کے اہل ایمان کو ہے کہ حضرت ابن سلام رضی اللہ عنہ اور آپ کے ساتھی رضی اللہ عنہم حضور علیہم السلام کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کی کہ ہم آپ پر اور آپ کی کتاب اور موسیٰ علیہ السلام اور تورات اور عزیر علیہ السلام پر ایمان لائے باقی سب سے ہم کفر کرتے ہیں۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔ اب معنیٰ یہ ہوا کہ ایمان لاؤ۔ ایسا کہ عام ہو اور تمام کتب اور رسول علیہم السلام کو شامل ہو۔ اس لئے کہ بعض کو نہ ماننا تمام کو نہ ماننے کے برابر ہے۔

وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ اور وہ جو اللہ تعالیٰ اور ملائکہ اور کتابوں اور رسولوں اور یوم آخرت سے کفر کرتا ہے یعنی انہیں سے کسی ایک کو نہیں مانتا اس لئے کہ بعض کو نہ ماننا سب کو نہ ماننے کے مترادف ہے اس لئے ان پر ایمان لانے کا امر پہلے لایا گیا اس بناء پر یہ بات واضح کر دی گئی کہ ملائکہ اور یوم آخرت سے کفر کرنے سے بھی ایمان ثابت نہیں ہوتا رُسل و کتب کو جمع لانے میں بھی اسی طرف اشارہ ہے کہ اُن میں سے کسی ایک پر ایمان نہ لانا سب پر ایمان نہ لانے والی بات ہے اور رسول کی تقدیم اس طرف اشارہ کرتی ہے کہ کتاب کو اس حیثیت سے ماننا ہے کہ اُس رسول علیہ السلام پر نازل ہوئی ہے اور ملائکہ کی تقدیم بھی اس لئے کہ معلوم ہو جائے کہ اللہ تعالیٰ سے رُسل علیہ السلام پر کتابیں لانے والے ہیں۔ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًۢا بَعِيْدًا ۝ پس تحقیق سیدھے سے بہت دُور جا پڑا اور منزل مقصود سے اتنا بعید ہو گیا کہ اُس کا واپس پہنچنا مشکل ہو گیا ہے۔

**عقیدہ** سب سے پہلے انسان پر واجب ہے کہ وہ یقین کرے کہ اس کا ایک معبود ہے کہ جس کی وہ عبادت کرے گا اور اُسے دلائل و براہین سے مانے۔ اس لئے کہ اگرچہ مقلد کا ایمان بھی امام اعظم رضی اللہ عنہ کے نزدیک معتبر ہے لیکن دلائل و براہین کے ترک کرنے کی وجہ سے گنہگار ہوگا اس لئے کہ سب سے پہلے حجت و برہان ضروری ہے اس کے بعد مشاہدہ و میان پھر فنا فی اللہ کا مقام نصیب ہوتا ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** عوام کا ایمان یہ ہے جسے حدیث شریف میں بیان کیا گیا کہ مؤمن پر لازم ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ اور ملائکہ اور اُس کی تمام کتابوں اور رسولوں پر ایمان لائے اور یقین کرے کہ جنت و نار اور اُس کی بھلی اور بُری تقدیر حق ہے اسے ایمان غیبی کہتے ہیں مثنوی شریف میں ہے ؎

(۱) بندگی در غیب آید خوب و کش
حفظ غیب آید استعباد خوش

(۲) طاعت و ایمان کنوں محمود شُد
بعد مرگ اندر عیاں مردود شُد

ترجمہ (۱) بندگی غیبی بہتر ہے بہتر ہے اس غیبی عبادت کی حفاظت بہت خوب ہے۔
(۲) وہی ایمان و طاعت محمود ہے جو بوقت عیان حقیقت کی طرف لوٹ کر آئے۔

اور خواص کے ایمان کا مرتبہ یہ ہے کہ اس کا ایمان عیانی ہو وہ اسی طرح کہ جب اللہ تعالیٰ اپنے صفات میں سے کسی صفت کے ساتھ متجلی ہو تو بندہ اپنے وجود کے تمام اجزاء جھکا دے اور عیانی طور ایمان لائے۔ جبکہ اس سے قبل غائبانہ صرف قلب سے مانتا تھا اگرچہ اُس کے قلب کو ہر طرح سے ٹھکراتا رہا اس لئے کہ نفس روائح الغیب کی تسنیم سے محروم تھا جب اللہ تعالیٰ نے جبل پر اپنا جلوہ ڈالا تو موسیٰ علیہ السلام کا نفس بے ہوش ہو کر گر پڑا تو نفس اس مقام پر بمنزلہ موسیٰ علیہ السلام کے ہوتا ہے جب وہ ہوش میں آئے تو کہا۔ میں نے توبہ کی اور اب میں پہلا ایمان والا ہوں اور ایمان میں اخص کا مرتبہ یہ ہے کہ اُس کا ایمان عیانی ہوتا ہے لیکن انانیت کے حجابات اُٹھا دینے کے بعد اور یہ حجابات اس وقت اُٹھتے ہیں جب صفت جلال کے انوار چمکتے ہیں۔ اس بندے کو اللہ تعالیٰ اپنی صفت جلال سے فانی بنا کر صفت جمال میں بقاء بخشتا ہے۔ اب ذین سے نکل کر مقام عین میں پہنچتا ہے۔ اس لئے اس کا ایمان عیانی ہوتا ہے۔ حضور علیہ السلام کو دیکھئے جب وہ شب معراج تشریف لے گئے تو جب مقام قاب قوسین تک پہنچے تو مرتبہ این میں تھے لیکن انہیں عنایات ربانیہ نے اپنی طرف اَوْ اَدْنٰی کے جلووں سے کھینچا تو اُن کی طرف خصوصی پیغامات پہنچنے لگے جسے اَوْحٰی اِلٰی عَبْدِہٖ مَآ اَوْحٰی میں بیان کیا گیا آپ نے اس پر ایمان لایا اور وہ ایمان عینی تھا یعنی آپ نے ذات حق کی صفات کو صفات حق سے اور ذاتِ حق کو ذات سے مانا اس طرح آپ کا تمام وجود مومن باللہ ہو گیا۔ اور آپ کا ایمان بھی عینی اور آپ کی ذات وصفات بھی۔ اس پر آپ نے دوسروں کے ایمان کو یوں بیان فرمایا کہ وَالْمُؤْمِنُوْنَ کُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰہِ یعنی اپنے وجود کی ہویت کو مدِّ نظر رکھ کر انہوں نے ایمان قبول کیا (التاویلات النجمیہ) اور حقیقی ایمان بھی یہی ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو یہی حقیقی ایمان نصیب فرمائے۔

**حکایت** مثنوی شریف میں ہے کہ حضرت بایزید رضی اللہ عنہ کے زمانے میں ایک کافر تھا اسے لوگوں نے کہا کہ ایمان قبول کرے تجھے دائمی سرور اور نجات نصیب ہوگی۔ اُس نے کہا اگر بایزید والے ایمان کی دعوت دیتے ہو تو وہ مجھ جیسے سے مشکل ہے۔ اگرچہ مجھے اُن سے دلی طور سا ایمان اور پُورا یقین ہے۔ کیا ہوا کہ میں اس کا زبان سے اقرار نہیں کرتا لیکن دل تو مانتا ہے۔ ایمان بھی اس قلبی تصدیق کو کہا جاتا ہے۔ اگر تم کہو کہ میں تمہارے جیسے ایمان پر ایمان لاؤں تو پھر یقین مانو کہ نہ مجھے ایسے ایمان کی ضرورت ہے اور نہ ایمان لاتا ہوں۔ اس لئے کہ اُلٹا تمہارے ایمان کو دیکھ کر دل کھٹا ہوتا ہے کیونکہ تم گفتار کے غازی ہو کردار تمہارا اس کے خلاف ہے۔

**سبق** تفرید و تجرید کی طرف مؤمن ذکر و فکر اور توحید سے پہنچ سکتا ہے۔ حضور علیہ السلام نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا اے علی توحید کا دامن مضبوط پکڑ اور نیک اعمال بھی نہ چھوڑ اس لئے کہ واقم الصلوٰۃ میرا خصوصی مشغلہ ہے۔ اور اس میں ہی میری آنکھوں کی ٹھنڈک ہے اور اللہ تعالیٰ کو ہر وقت یاد رکھ اس لئے کہ وہ میری دل کی ڈھارس ہے اور علم کو حاصل کیجیئے اس لئے کہ وہ میرا موروثی ترکہ ہے (اے اللہ تعالیٰ ہمیں اس میراث سے محروم نہ رکھ۔

**تفسیر عالمانہ** اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا (اے ایمان والو) اس سے وہ لوگ مراد ہیں جو موسیٰ علیہ السلام پر ایمان لائے تھے یعنی یہودی ثُمَّ کَفَرُوْا پھر وہ کافر ہوئے بچھڑے کی پرستش کر کے ثُمَّ اٰمَنُوْا پھر وہ ایمان لائے بچھڑے کی پرستش سے توبہ کر کے۔ ثُمَّ ازْدَادُوْا کُفْرًا پھر وہ کفر میں بڑھے) یعنی حضور علیہ السلام کی نبوت کا انکار کر کے ازداد لازم اور متعدی ہر دونوں طرح مستعمل ہوتا ہے۔ مثلاً کہا جاتا ہے "ازداد مالا" وہ مال میں بڑھا۔ اور زدتہ لنفسی میں نے اسے اپنے لئے بڑھایا۔ اور اسی قانون پر ہے وزدادو تسعًا انہوں نے نو اور بڑھ لئے۔ لَمْ یَکُنِ اللّٰہُ اللہ تعالیٰ کا ارادہ نہیں ہے لِیَغْفِرَ لَھُمْ تاکہ اُن کی مغفرت کرے جبتک وہ کفر میں ہیں وَلَا لِیَھْدِیَھُمْ سَبِیْلًا اور اُس کا ارادہ نہیں کہ انہیں سیدھا راہ دکھائے یا اس کا ارادہ نہیں کہ انہیں سیدھے راہ پر چلنے کی توفیق بخشے بلکہ انہیں کفر کی سزا دیتے ہوئے دائمی طور رسوا کرے گا۔

**سوال** جب اللہ تعالیٰ کا قانون ہے کہ کافر کو نہیں بخشتا پھر ثُمَّ کَفَرُوْا ثُمَّ اٰمَنُوْا ثُمَّ کَفَرُوْا بار بار کیوں فرمایا؟

**جواب** یہ بھی اُس کا قاعدہ ہے کہ کافر جب ایمان لاتا ہے تو اُس کا کفر بھی بخش دیا جاتا ہے گو وہ از سر نو ہی مؤمن ہو جب مُرتد ہوتا ہے تو اس کا پہلا کفر بھی نہیں بخشا جاتا۔ یہی مفہوم ہے جملہ عبارت اِنَّ ثُمَّ کَفَرُوْا ثُمَّ اٰمَنُوْا ثُمَّ کَفَرُوْا کا۔

بَشِّرِ الْمُنٰفِقِيْنَ بوجہ اُن سے تہکم کے انذر وا خبر کے بجائے بشر فرمایا گیا ۔ یعنی منافقین کو بتا دیجئے بِاَنَّ لَهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ۙ کہ اُن کے لئے ایسا دردناک عذاب ہے جو اُن کے دلوں پر اثر انداز ہوگا ۔

**شانِ نزول** اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ آیت منافقین کے حق میں نازل ہوئی کہ وہ ایک دفعہ بظاہر ایمان لائے لیکن دل انکار کرتا رہا اور اسی پر اصرار کرتے ہوئے بار بار اہل اسلام کو نقصان پہنچایا ۔

ۨالَّذِيْنَ یہ وہ لوگ ہیں يَتَّخِذُوْنَ الْكٰفِرِيْنَ جو کافروں (یہودیوں) کو بناتے ہیں ۔ اَوْلِيَآءَ اپنے معین و مددگار اور دوست مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۭ یہ یتخذون کے فاعل سے حال ہے یعنی مؤمنین مخلصین کی دوستی سے متجاوز ہو کر کافروں یہودیوں سے دوستی جوڑے گئے ہیں اس لئے کہ منافقین کی عادت تھی کہ حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے دوستی کا دم مت بھرو تاکہ ان کا کام نہ بن جائے بلکہ یہودیوں سے دوستی جوڑو ۔ اَيَبْتَغُوْنَ عِنْدَهُمُ الْعِزَّةَ کیا کفار سے دوستی اور محبت کر کے قوت و غلبہ چاہتے ہیں کفار کی دوستی و محبت سے انہیں کیا فائدہ حاصل ہوگا جبکہ وہ اللہ تعالیٰ کے ہاں ذلیل ترین مخلوق ہیں ۔ فَاِنَّ الْعِزَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ۭ اس لئے کہ تمام عزت و غلبہ فتح و نصرت اللہ تعالیٰ کے قبضۂ قدرت میں ہے ۔ استفہام انکاری سے جو ثابت ہوتا ہے کہ اُس کی علت بتائی جا رہی ہے کہ وہ منافقین سراسر غلط اور اُن کی تمام امیدیں خاک میں مل ہوئی ہیں اس لئے کہ عزت جملہ افراد کا کا انحصار اللہ تعالیٰ کے قبضۂ قدرت میں ہے اُسے سوائے اللہ تعالیٰ کے پیاروں اور دوستوں کے اور کوئی نہیں حاصل کر سکتا ۔ انہیں غلبہ ہے اور انہیں کے لئے فتح و نصرت ۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے دوسرے مقام پر فرمایا لِلّٰهِ العِزَّةُ وَلِرَسُوْلِهٖ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ ۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ماسوا غیروں سے عزت و غلبہ اور فتح و نصرت کی اُمید رکھنا بے کار ہے[1] ۔ جَمِيْعًا ۔ للہ کے متعلق کی ضمیر سے حال ہے اس لئے کہ اس حال کو مبتدأ پر اعتماد ہے وَقَدْ نَزَّلَ عَلَيْكُمْ اور بے شک اللہ تعالیٰ نے تمہارے اوپر نازل فرمایا ہے ۔ یہ خطاب بطریق التفات منافقین کو ہے اور جملہ تیخذون کے فاعل سے حال ہے ۔

**شانِ نزول** مفسرین فرماتے ہیں کہ اہل مکہ یعنے مشرکین کی عادت تھی کہ قرآن کریم کی آیات کا ذکر چھیڑ کر ہنسی و مذاق کرتے تھے اپنی اپنی مجالس کو اس مشغلہ سے گرم رکھتے ۔ سورہ انعام میں اُن کے متعلق یہ آیت نازل فرمائی کہ وَاِذَا رَاَيْتَ الَّذِيْنَ يَخُوْضُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِنَا فَاَعْرِضْ عَنْهُمْ حَتّٰى يَخُوْضُوْا فِيْ حَدِيْثٍ غَيْرِهٖ جب دیکھو ان لوگوں کو جو ہماری آیات میں غور و خوض کرتے ہیں تو ان سے روگردانی فرمائیں یہاں تک کہ وہ کسی دوسری بات میں غور و خوض میں لگ جائیں ۔ اور یہ سورہ انعام بھی مکیہ ہے ۔ اسی طرح پھر مدینہ طیبہ یہودیوں نے مشغلہ بنا رکھا تھا جیسے مشرکین مکہ

---

[1] معلوم ہوا کہ غیروں سے مراد دشمنانِ خدا ہیں اور انبیاء و اولیاء غیر نہیں بلکہ وہ مظاہر حق ہیں ان کا معاملہ ذات حق کا معاملہ ہے ۱۲ ۔ اُویسی ۔

کرتے تھے اُن کے ساتھ منافقین بیٹھ کر قرآنی آیات کا مذاق اُڑاتے اللہ تعالیٰ نے ان منافقین سے فرمایا وَقَدْ نَزَّلَ عَلَيْكُمْ یعنی تمہارے سے پہلے مکہ میں اسی طرح کا حکم نازل فرمایا۔

**فائدہ** اس سے معلوم ہوا کہ قرآن کریم اگرچہ خصوصیت سے حضور علیہ السلام پر نازل ہوا ہے لیکن اُس کے احکام کے موارد عوام ہیں۔

فِي الْكِتٰبِ کتاب یعنی قرآنِ کریم میں۔ اَنْ مخفف ہے یعنی شان یہ ہے کہ اِذَا سَمِعْتُمْ اٰيٰتِ اللّٰهِ جب تم اللہ تعالیٰ کی آیات سنتے ہو۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ انہیں معلوم تھا کہ قرآنی آیات سے یہودی ہنسی مذاق کرتے ہیں اور یہ اُن کے ساتھ ہو جاتے یا برضا و رغبت سُنا کرتے اس لئے اُن کے لئے کبھی رؤیت سے کبھی سماع سے تعبیر کیا گیا ہے۔
يُكْفَرُ بِهَا وَيُسْتَهْزَاُ بِهَا ان آیات سے کفر اور استہزا کیا جاتا ہے یعنی وہ آیات مکفور و متہزیٔ بہا ہیں بہا فاعل کے قائم مقام ہونے کی وجہ سے محلاً مرفوع ہے دراصل يكفر احد بِهَا ويستهزاُ الخ تھا۔ فَلَا تَقْعُدُوْا یہ شرط کی جزا ہے مَعَهُمْ پس ان کافروں کے ساتھ مت بیٹھا کرو۔ ہم نے اس کا مخاطب کافروں کو اس لئے بنایا ہے کہ يكفروا وَيستهزاُ سے وہی مدلول ہے۔

حَتّٰى يَخُوْضُوْا یہاں تک کہ وہ گفتگو میں لگ جائیں الخوض بمعنے "درحدیث شدن" ہے فِيْ حَدِيْثٍ غَيْرِهٖ غیر قرآن کی گفتگو میں۔ حتّٰی نہی کی غایت کے لئے ہے۔

**مسئلہ** اس سے معلوم ہوا کہ جب وہ قرآن کی آیات سے کفر و استہزا نہ کریں تو ان کے ساتھ بیٹھنا جائز ہے۔

**مسئلہ** اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ اُن سے روگردانی ان کی مجالسِ مخالفت کی وجہ سے ہے نہ کہ اُن سے قلبی یا صرف ظاہری طور اعراض مراد ہے۔

اِنَّكُمْ اِذًا مِّثْلُهُمْ اس وقت تم بھی اُن کی مثل ہو گے یہ جملہ مستانفہ ہے تنزیل کے حکم میں داخل نہیں اسے صرف نہی کی علت بیان کرنے کے لئے لایا گیا ہے یہ اذن ملغٰی عن العمل ہے۔ اس کے بعد کے ماقبل پر اعتماد کی وجہ سے اسے عمل نہیں دیا گیا یعنی اذن کو مبتدا و خبر کے درمیان ہونے کی وجہ سے عمل دیا گیا۔ اب معنٰے یہ ہوا کہ کفار کے آیات سے کفر و استہزا کے وقت مت بیٹھو اس لئے اگر تم اُن کے ساتھ بیٹھو گے تو تم بھی عذاب کے استحقاق اور کفر میں ان جیسے ہو جاؤ گے۔ اس لئے کہ کسی کے کفر پر راضی ہونا بھی کفر ہے۔ اِنَّ اللّٰهَ جَامِعُ الْمُنٰفِقِيْنَ وَالْكٰفِرِيْنَ فِيْ جَهَنَّمَ جَمِيْعًا بے شک اللہ تعالیٰ منافقین و کافرین کو جہنم میں جمع کرے گا۔ یعنی بیٹھنے والوں اور جن کے ساتھ بیٹھا گیا یعنی یہود اور کافروں کو یکجا جہنم میں بھیجے گا۔ اس سے یہ بتانا مقصود ہے کہ بیٹھنے والوں کو بھی کفر کی مجلس میں بیٹھنے سے کفر لازم ہو گیا فلہٰذا اس استلزام پر وہ بھی عذاب میں اُن کے شریک ٹھہرے۔

**فائدہ** یہاں دنیا میں جسے جس سے محبت و پیار ہے آخرت میں وہ اُسی کے ساتھ ہو گا یہ اس پر دلالت کرتا ہے کہ ازل میں

انہی ارواح کو آپسمیں ایک دوسرے سے تعارف تھا چنانچہ حدیث شریف میں ہے ارواح ایک جمع شدہ لشکر ہیں پس کفار و منافقین کو یہاں آپس میں پیار و محبت ہے تو سمجھو کہ انہیں اس ازل سے ہی آپسمیں محبت و پیار تھا اسی طرح انہیں آپس میں اختلاف ہے یا اہل ایمان سے نفرت ہے تو یقیناً ازل میں ہی اسی طرح تھے۔

**حکایت ایک عورت کی** بی بی عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ مکہ میں ایک عورت تھی کہ وہ قریش عورتوں کے ہاں حاضر ہو کر ہنساتی تھی۔ جب قریشی عورتیں ہجرت کر کے مدینہ طیبہ چلی آئیں۔ اللہ تعالیٰ نے جب سب پر ہجرت آسان کر دی تو وہ عورت بھی مدینہ طیبہ حاضر ہو گئی۔ ایک دن وہ میرے ہاں حاضر ہوئی میں نے کہا فلانی تو کیسے آ گئی۔ کہا تمہارے ہاں ملنے کے لئے آئی ہوں میں نے پوچھا کہ کس کے ہاں ٹھہری کہا فلاں ہنسانے والی عورت کے پاس یہ وہ عورت تھی کہ مدینہ والی عورتوں کو ہنساتی تھی۔ بی بی عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم تشریف لائے اور فرمایا اے عائشہ سنا ہے کہ مکہ میں ہنسانے والی عورت مدینہ طیبہ میں آئی ہے میں نے عرض کی ہاں آئی ہے آپ نے پوچھا وہ کہاں ٹھہری ہے میں نے عرض کی فلاں ہنسانے والی عورت کے پاس اس کا قیام ہے آپ نے فرمایا اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اَنَّ الْاَرْوَاحَ جُنُوْدٌ الخ کسی نے کیا خوب کہا ہے ؎

ہمہ مرغاں کنند با جنس پرواز

کبوتر با کبوتر باز با باز

ترجمہ: تمام پرندے اپنے ہمجنسوں کے ساتھ پرواز کرتے ہیں کبوتر کبوتر کے ساتھ باز باز کے ساتھ۔

ابد ازل کا آئینہ ہے اس میں وہی ظاہر ہوتا ہے جو ازل میں تھا اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا اِنَّ اللّٰہَ جَامِعُ الْکٰفِرِیْنَ وَالْمُنٰفِقِیْنَ فِیْ جَہَنَّمَ جَمِیْعًا اس لئے کہ یہ عالم ارواح میں بھی ایک ہی صف میں تھے اور دنیا میں چونکہ انکا ایک ہی فن تھا اس لئے یہاں بھی یکجا ہوئے۔ حضور علیہ السلام نے فرمایا جیسے زندگی بسر کرو گے ویسے ہی مرو گے جس عمل پر موت آئے گی اُسی پر اُٹھائے جاؤ گے۔

**تفسیر صوفیانہ** آیت میں اشارہ ہے کہ ارباب قلوب کو چاہیئے کہ ارباب نفوس کے ساتھ نہ بیٹھیں اور نہ ہی ان سے کسی معاملہ میں موافقت کریں اس لئے کہ ارباب نفوس کے کسی معاملہ میں موافقت کرو گے تو انہیں کی طرح ہو جاؤ گے۔ صاحبِ دل صاحب نفس کی طرح ہو جاتا ہے جب اُس کے ساتھ صحبت اور اُٹھنا بیٹھنا یا اُس کی تابعداری اختیار کرے۔ حافظ شیرازی فرماتے ہیں ؎

نخست موعظۂ پیر مجلس ایں حرفست

کہ از مصاحب ناجنس احتراز کنید

ترجمہ: پیر مجلس کی ایک ہی نصیحت کافی ہے کہ ناجنس کی صحبت سے کنارہ کرو۔

**مسئلہ** حضرت حدادی نے اپنی تفسیر میں فرمایا کہ بری مجلس میں خواہ مخواہ بیٹھنا ناجائز ہے۔

**مسئلہ** اگر ضرورت ہو اور ان کے کردار سے دلی نفرت ہو اور ان سے روکنے کی جرأت بھی نہ ہو تو کوئی حرج نہیں۔

**حکایت** حضرت یوشع بن نون علیہ السلام کے ہاں اللہ تعالیٰ نے وحی بھیجی کہ میں آپ کی قوم سے چالیس ہزار نیک اور ساٹھ ہزار بدبخت تباہ کرنے والا ہوں۔ حضرت یوشع نے عرض کی یا اللہ بدبخت تو ہلاکت و تباہی کے لائق ہیں ان نیک بختوں کو کیوں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ان نیک بختوں سے غلطی یہ ہوئی کہ انہوں نے میری وجہ سے ان بدبختوں سے علیحدگی کیوں اختیار نہ کی اور ان سے ناراضگی کا اظہار کیوں نہ کیا بلکہ ان کے ساتھ راضی خوشی کھاتے پیتے رہے۔

**مسئلہ** کسی کو حج یا جنگ میں کسی فاسق اور برے کے ساتھ سفر کرنے کا موقعہ ملے تو اسے چاہیئے کہ وہ اس فاسق کی وجہ سے عبادات و اطاعت میں کمی نہ کرے بلکہ اس کی برائی کو دل سے برا مانے اور نہ ہی اس کی برائی سے راضی ہو ممکن ہے کہ اس فاسق کو اس کی صحبت سے توبہ نصیب ہو۔

**مسئلہ** جسے کسی دعوت پہ بلایا جائے لیکن وہاں لہو ولعب اور غنا وغیرہ ہو تو دعوت پہ جا کر واپس نہ لوٹے۔ اگر عام آدمی ہو اور اسے روکنے کی قدرت ہو تو روکے ورنہ خاموش رہے اور اگر وہ صاحب مرتبہ ہو جیسے قاضی و مفتی اور (حاکم وغیرہ) تو اسے چاہیئے کہ ان لوگوں کو برائی سے روکے۔ اگر وہ روکنے سے عاجز ہو تو دعوت چھوڑ کر چلا جائے اگرچہ دسترخوان پر بیٹھ چکا تھا اگر شراب پینے میں شروع ہو گئے تو بھی نکل جائے یہ عام آدمی کے لئے ہے خواص کے احکام اور ہیں۔

**مسئلہ** اگر اسے دعوت کے مکان میں پہنچنے سے پہلے ہی معلوم ہو جائے تو مذکورہ بالا تمام وجوہ میں اسے حکم ہے کہ نہ جائے (تحفۃ الملوک) اوپر جو لکھا گیا ہے کہ فسق کی وجہ سے عبادت و اطاعت میں کمی نہ کرے اس کی تائید میں مندرجہ ذیل حکایت ملاحظہ ہو۔

**حکایت** حضرت حسن اور حضرت ابن سیرین رضی اللہ عنہما کسی جنازہ پہ تشریف لے گئے تو وہاں عورتیں نوحہ کر رہی تھیں۔ حضرت ابن سیرین تو واپس چلے گئے لیکن حضرت حسن جنازہ کے لئے منتظر رہے اور نماز جنازہ پڑھ کر لوٹے آپ نے فرمایا یہ ان کا کام تھا ورنہ بات دراصل یہ ہے کہ ہمارے اوپر جنازہ پڑھنا دین کا حق تھا۔ ہم دین کے حق کو برائی کی وجہ سے نہیں چھوڑ سکتے۔ اس لئے میں نے دین کا حق ادا کیا۔

**تفسیر عالمانہ** اَلَّذِیْنَ یَتَرَبَّصُوْنَ بِکُمْ ج منافقین تمہاری بھلائی برائی کے وقوع کے منتظر رہتے ہیں فَاِنْ کَانَ لَکُمْ اگر تمہارے لئے اے مومنو! فَتْحٌ مِّنَ اللّٰہِ اللہ تعالیٰ سے فتح و نصرت اور کامیابی اور غنیمت ہو۔ قَالُوْٓا تو تمہیں کہتے ہیں۔ اَلَمْ نَکُنْ مَّعَکُمْ کیا ہم تمہارے ساتھ نہیں تھے۔ یعنی ہم بھی تمہارے دین میں ہیں فلہذا ہمارا بھی مال غنیمت سے حصہ نکالو وَاِنْ کَانَ لِلْکٰفِرِیْنَ نَصِیْبٌ

اور اگر کافروں کو مسلمانوں پر غلبہ حاصل ہوتا ہے قَالُوْٓا تو کافروں کو کہتے ہیں اَلَمْ نَسْتَحْوِذْ عَلَيْكُمْ کیا ہم تمہارے ساتھ مسلمانوں پر غلبہ کرنے والے نہ تھے الاستحواذ بمعنے الاستیلاء یعنی ہم نے تمہارے ساتھ مل کر جنگ میں مسلمانوں کو قتل اور قید نہیں کیا اور تمہاری طرفداری نہیں کی وَنَمْنَعْكُمْ مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اور تمہیں مسلمانوں سے بچایا کہ ہم نے انہیں تمہارے اوپر حملہ کرنے سے روکا اور اُن کے دلوں میں طرح طرح کے وسوسے ڈالے کہ کسی طرح اُن کے دل پر رُعب چھا جائے اور وہ تمہارے اوپر حملہ نہ کرسکیں ورنہ وہ تمہیں قسم قسم کی تکالیف میں مبتلا کر دیتے ۔ فلہٰذا تمہیں جو کچھ جنگ سے مال و اسباب حاصل ہوا ہے اس سے ہمارا حصّہ بھی نکالو ۔

**نکتہ** مالِ غنیمت سے جو کچھ اہلِ اسلام کو نصیب ہوا اسے ظفر سے اور جو کفار کو جنگ سے حاصل ہوا اُسے نصیب سے تعبیر کرنے میں اہلِ اسلام کا شان مطلوب ہے کہ جو کچھ اہلِ اسلام کو نصیب ہوتا ہے وہ ایک امرِ عظیم ہے جو انہیں من جانب اللہ ملتا ہے جو اللہ تعالیٰ اپنے اولیا کو عطا کرتا ہے اور جو کچھ کافروں کو ملتا ہے وہ اُن کے دنیوی اسباب کی وجہ سے ہے اور دنیوی اسباب ایک خسیس شے اور سریع الزوال ہے ۔

فَاللّٰهُ يَحْكُمُ بَيْنَكُمْ پس اللہ تعالیٰ مؤمنین و منافقین کے مابین فیصلہ فرمائے گا ۔

**سوال** سابق مضمون میں مخاطبین و غائبین ہر دونوں کا ذکر ہے پھر یہاں خطاب کیسا ؟

**جواب** یہ خطاب تغلیبی ہے ۔

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ یعنی قیامت میں ہر ایک کے لئے اُس کے شان کے لائق فیصلہ ہوگا مؤمن کو جزا اور کافر و منافق کو سزا ۔ دنیا میں اُسے مہلت دی جاتی ہے کہ جس نے زبان سے کلمۂ اسلام پڑھ لیا تو اس کے لئے فیصلہ فرمایا کہ اس پر نہ تلوار چلائی جائے اور نہ اُسے مارا جائے ۔ وَلَنْ يَّجْعَلَ اللّٰهُ لِلْكٰفِرِيْنَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ سَبِيْلًا اور مؤمنین پر کافرین کا کوئی راہ نہیں بنائے گا ۔ کہ قیامت میں مؤمن پر کافر فوقیت حاصل کرے البتہ دنیا میں استدراجًا (مہلت کے طور) کبھی غالب کرتا ہے اور کبھی مغلوب ۔

**آیت کی پہلی تقریر** قیامت میں اللہ تعالیٰ مؤمن کے ایمان کا اثر یوں ظاہر فرمائے گا کہ مؤمن کے ساتھ کئے ہوئے وعدے پورے فرمائے گا کہ اس وقت کی لذتوں میں کفار شریک نہیں ہوں گے جیسے وہ آج کی نعمتوں میں اہلِ ایمان کے ساتھ شریک ہیں تاکہ انہیں معلوم ہو کہ حق پر اہلِ ایمان ہیں ۔ اگر آخرت میں کفار کو بھی اہلِ ایمان کا شریک ٹھہرایا جائے تو وہ اہلِ ایمان سے کہیں گے ہم اور تم سب برابر ہیں ۔ تمہیں ایمان و اعمالِ صالحہ نے کسی قسم کا فائدہ نہ دیا اس وقت بھی ہم تمہاری نعمتوں میں تمہارے شریک ہیں ۔

**دوسری تقریر** آیت میں سبیل فی الدنیا مراد ہو تو سبیل سے حجت مراد ہے اس لئے کہ اہلِ اسلام کی حجت تمام مذاہب پر غالب ہے اس پر کوئی غلبہ نہیں پا سکتا ۔

**تیسری تقریر** آیت میں سبیل سے دائمی دولت مراد ہے اس لئے کہ دولتِ دائمہ کفار کو کبھی نصیب نہیں ہوگی اگر چند روز انہیں ملی تو پھر اُن سے چھین لی گئی اور اہل اسلام کو ہر دور میں غلبہ رہا۔ اگر کفار کو کچھ نصیب ہوتا ہے تو استدراجًا یا اُن کے مکر و فریب میں ڈالنے کے لئے۔ اسی طرح یہ سلسلہ تا قیامت جاری رہے گا۔

**قرب قیامت کا ایک منظر** حضرت کعب فرماتے ہیں جب حضرت عیسٰی علیہ السلام اور جملہ اہل ایمان یاجوج ماجوج سے فراغت پائیں گے تو ایک بہت بڑی گرد و غبار اُٹھے گا وہ ایک ہوا ہوگی جسے اللہ تعالیٰ اہل ایمان کی روح قبض کرنے کے لئے بھیجے گا۔ یہی اہل اسلام کا پچھلا گروہ ہوگا جو دنیا سے رخصت ہوگا۔ اس کے بعد ایک سو سال لوگ دنیا میں گذاریں گے انہیں نہ کسی دین کا علم ہوگا اور نہ کوئی طریقہ۔ آپس میں گدھوں کی طرح لڑ مریں گے یہاں تک کہ قیامت قائم ہو جائے گی۔

**حدیث شریف** حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ جب سے مجھے اللہ تعالیٰ نے نبی بنا کر بھیجا ہے اس وقت سے جہاد جاری ہے یہاں تک کہ میری امت کا آخری گروہ دجال سے لڑے گا۔

**نکتہ** فیصلہ اس لئے ہوگا کہ ظاہر ہو جائے کہ اہلِ عزت و کرامت کون ہیں اور اہل عزت و اہل ندامت کون اس کی مثال یوں ہے کہ حمام میں ہر قسم کے لوگ جمع ہو جائیں معلوم نہ ہو سکے کہ اُن میں تندرست کون ہے اور بیمار کون۔ پھر اس میں شمع روشن کی جائے تو معلوم ہو جائے گا کہ یہ تندرست ہے اور یہ بیمار۔ اور یہ زخمی۔

**آیت کی چوتھی تقریر** کفار کا اہل اسلام پر کوئی چارہ کار نہیں اس لئے کہ اُن کے مکر و فریب کا وبال اور اس کی سزا انہیں کی طرف لوٹتی ہے اور حق چونکہ منجانب اللہ اہل اسلام کو نصیب ہوا ہے اس لئے حق کی مدد حق والوں کو نصیب ہوگی اور باطل والوں کو حق ذلیل و خوار کرتا ہے۔

**باطل کی علامت** باطل جتنا تیزی سے ابھرتا ہے اتنا جلد تر مٹتا ہے۔

**سبق** مؤمن پر لازم ہے کہ وہ دینی امور میں ہمت بلند کرے اور علم یقین کے حصول میں جد و جہد کرے۔ فتوحاتِ اُخرویہ سے غفلت کر کے فتوحاتِ دنیویہ کا انتظار نہ کرے اس طرح وہ فتوحاتِ غیب و مشاہدہ حق سے محروم ہو جائے گا حالانکہ یہی اہم امر تھا کہ اس سے ہی وصول الی الحق نصیب ہوتا ہے۔

**اعجوبہ** سیدنا بایزید بسطامی قدس سرہٗ نے فرمایا بہشت میں بعض ایسے اولیاء اللہ بھی ہوں گے کہ آنکھ جھپکنے کی دیر اگر اللہ تعالیٰ اُن سے محجوب ہو تو فریاد کریں گے جیسے دوزخی جہنم کی تکلیف کو دیکھ کر جہنم سے نکلنے کے لئے فریادی ہوں گے۔

**نکتہ** جب سیدنا موسیٰ علیہ السلام عوام میں تھے باوجودیکہ اللہ تعالیٰ کی خاص پرورش سے تربیت پا رہے تھے لیکن پھر بھی عوام جیسی غذا طلب کرتے مثلاً کہا رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ لیکن جب

(باقی صـ۳۲۲)

| |
|---|
| اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَهُوَ خَادِعُهُمْ ۚ وَاِذَا قَامُوْٓا اِلَى الصَّلٰوةِ |
| قَامُوْا كُسَالٰى ۙ يُرَآءُوْنَ النَّاسَ وَلَا يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ اِلَّا قَلِيْلًا ۙ مُّذَبْذَبِيْنَ |
| بَيْنَ ذٰلِكَ ۖ لَآ اِلٰى هٰٓؤُلَآءِ وَلَآ اِلٰى هٰٓؤُلَآءِ ۚ وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ |
| سَبِيْلًا ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الْكٰفِرِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ |
| الْمُؤْمِنِيْنَ ۚ اَتُرِيْدُوْنَ اَنْ تَجْعَلُوْا لِلّٰهِ عَلَيْكُمْ سُلْطٰنًا مُّبِيْنًا ۝ |
| اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ فِى الدَّرْكِ الْاَسْفَلِ مِنَ النَّارِ ۚ وَلَنْ تَجِدَ لَهُمْ نَصِيْرًا ۝ ۙ |
| اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا وَاَصْلَحُوْا وَاعْتَصَمُوْا بِاللّٰهِ وَاَخْلَصُوْا دِيْنَهُمْ لِلّٰهِ |
| فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۭ وَسَوْفَ يُؤْتِ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝ مَا |
| يَفْعَلُ اللّٰهُ بِعَذَابِكُمْ اِنْ شَكَرْتُمْ وَاٰمَنْتُمْ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ شَاكِرًا عَلِيْمًا ۝ |

ترجمہ: بے شک منافق لوگ اپنے گماں میں اللہ کو فریب دیا چاہتے ہیں اور وہ ہی انہیں غافل کر کے مارے گا اور جب نماز سے کھڑے ہوں تو ہارے جی سے اور لوگوں کو دکھاوا کرتے ہیں اور اللہ کی یاد نہیں کرتے مگر تھوڑا بیچ میں ڈگمگا رہے ہیں نہ ادھر نہ ادھر کے اور جسے اللہ گمراہ کرے تو اس کے لئے کوئی راہ نہ پائے گا اے ایمان والو کافروں کو دوست نہ بناؤ مسلمانوں کے سوا کیا چاہتے ہو کہ اپنے اوپر اللہ کے لئے صریح حجت کر لو۔ بے شک منافق دوزخ کے سب سے نچلے طبقہ میں ہیں اور تو ہرگز ان کا کوئی مددگار نہ پائے گا مگر وہ جنہوں نے توبہ کی اور سنورے اور اللہ کی رسی مضبوط تھامی اور اپنا دین خالص اللہ کے لئے کر لیا تو یہ مسلمانوں کے ساتھ ہیں اور عنقریب اللہ مسلمانوں کو بڑا ثواب دے گا اور اگر تمہیں عذاب دے کر کیا کرے گا اگر تم حق مانو اور ایمان لاؤ اور اللہ ہے صلہ دینے والا جاننے والا۔

---

**تفسیر عالمانہ** اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ بے شک وہ منافقین اللہ تعالیٰ کے ساتھ دھوکہ کرتے ہیں یعنی وہ طریقہ رکھتے ہیں جو دھوکہ بازوں کا ہے وہ ایمان ظاہر کرتے ہیں اور دل میں کفر چھپائے رکھتے ہیں۔ وَهُوَ خَادِعُهُمْ اور اللہ تعالیٰ اُن سے وہی معاملہ کرے گا جو دھوکہ کے طور کیا جاتا ہے مثلاً دنیا میں اُن کی جان و مال کی حفاظت کرنا اور آخرت میں ان کے لئے جہنم کے نچلے طبقات میں جگہ بنانا اور دنیا میں رسوائی اور

عذاب میں مبتلا کرنا سخت تکلیفیں دینا۔ رعب میں ڈالنا اور دوسری تکالیف میں رکھنا۔

**حدیث شریف** حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ قیامت میں اہل ایمان کی طرح اُن کے لئے نور لایا جائے گا اس نور کی برکت سے مومنین پُل صراط پر آسانی سے چل پڑیں گے اور منافقین کے لئے وہ نور بجھ جائے گا پھر منافقین اہل ایمان سے عرض کریں گے کہ اپنا نور ہمارے لئے لاؤ تاکہ ہم بھی پل صراط سے آسانی سے گزر سکیں۔ ملائکہ کرام انہیں پلصراط پر جواب دیں گے کہ تم اپنا نور تلاش کرو اور پیچھے مُڑ کر جہاں سے لاسکو لاؤ لیکن وہ واپس نہ جاسکیں گے اور نہ ہی انہیں کچھ طاقت ہوگی اس کیفیت کو دیکھ کر مؤمن گھبرا جائیں گے کہ کہیں ان کا نور بھی بجھ نہ جائے اس لئے کہیں گے رَبَّنَا اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا وَاغْفِرْ لَنَا اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اے اللہ ہمارا نور مکمل فرما اور ہمیں بخش دے بے شک تو ہر شے پر قادر ہے۔

وَاِذَا قَامُوْٓا اِلَى الصَّلٰوةِ قَامُوْا كُسَالٰى اور جب وہ نماز کے لئے سست ہو کر کھڑے ہوتے ہیں یعنی نماز کے لئے بوجھل نظر آتے ہیں اور ایسے معلوم ہوتا ہے کہ گویا وہ مجبور ہو کر کھڑے ہیں اُن کا نماز کے لئے جی نہیں چاہتا۔ سوال ہوتا تھا کہ کسالی کا کیا مطلب ہے اس کے جواب میں فرمایا يُرَآءُوْنَ النَّاسَ وہ اپنی نماز میں ریاء اور شہرت کو دخل دیتے ہیں تاکہ لوگ انہیں مؤمن سمجھیں وَلَا يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ اس کا یراؤن پر عطف ہے اور وہ اللہ تعالیٰ کا

---

(بقیہ صنـ۳۲)

اللہ تعالیٰ کے خواص (انبیاء و اولیاء) کے مرتبہ کو پہنچے تو پھر دنیوی و آخروی تمام نعمتوں کو نظر انداز کر کے عرض کی رب اَرِنی انظر الیک غور کیجئے کہ زمانہ عامیان میں کھانے پینے کی آرزو کی لیکن جب اعلیٰ مقام کو پہنچے تو پھر رفع حجاب اور وصال رب الارباب کی تمنا کی۔

**فائدہ** حجاب عشاق کے لئے ہیں ہی نہیں اور نہ ہی ان کے لئے دربان۔ البتہ پردے اس کے لئے لٹکے ہوئے ہیں جو تعلقات و اسباب میں جکڑا ہوا ہے اسی طرح شراب وصال کے بدلے ہر جگہ بھرے پڑے ہیں لیکن محروم کو نہ نظر آتے ہیں اور نہ پی سکتا ہے۔ محبوب کو اُلٹا عشاق کا انتظار ہے لیکن محروم القسمۃ خود پردے میں ہے اور پردے یہ ہیں کہ وہ اللہ تعالیٰ سے دوری اور ماسوا اللہ سے دوستی اور اللہ تعالیٰ کی یاد سے فارغ۔ لیکن دوسرے مشاغل میں منہمک۔ دراصل مشرک وہ ہے جو غیر پر بھروسہ کرتا ہے اس لئے ایسے بندے کو راہِ حق نصیب نہیں ہوتا اور نہ ہی ایسے انسان کو اُس سایہ کے نیچے بیٹھنے کا وقت ملتا ہے کسی نے کیا خوب فرمایا ؎

تو محرم نیستی محروم ازانی

دہ نامحرماں اندر حرم است

ترجمہ: چونکہ تم محرم راز نہیں اس لئے محروم ہے

ذکر نہیں کرتے اِلَّا قَلِیْلًا ؁ مگر تھوڑا۔ اس لئے کہ انہیں ذکر کا صرف اتنا وقت ملتا ہے جتنا وہ لوگوں کے سامنے ہوتے ہیں اور عموماً لوگوں کی مجلسوں میں بیٹھنے کا وقت تھوڑا میسر آتا ہے۔

**مسئلہ** آیت میں ذکر سے تسبیح وتہلیل مراد ہے۔

**فائدہ** کشاف میں لکھا ہے کہ عموماً مدعیان اسلام کے ساتھ ہمیں عرصہ دراز تک شب و روز اٹھنے بیٹھنے کا موقعہ ملتا ہے لیکن اُن سے تسبیح وتہلیل کبھی سنائی نہیں بلکہ دنیوی باتوں میں اتنے مشغول ہوتے ہیں کہ بولتے تھکتے نہیں لیکن ذکرِ الٰہی کے متعلق تصور تک نہیں ہوتا۔

مُذَبْذَبِيْنَ بَيْنَ ذٰلِكَ ؁ یہ یُرَاؤُن کے فعل سے حال ہے۔ ذٰلِكَ کا اشارہ ایمان وکفر کی طرف۔

**سوال** اس سے پہلے تو صراحتہً ایمان وکفر کا بیان نہیں پھر ذلك کا ان کی طرف اشارہ کیسے ہو سکتا ہے؟

**جواب** صراحتہً نہیں لیکن دلالتہً ہر دو لوں ایمان وکفر مذکور ہو چکے ہیں اور ذلك کا اشارہ مدلول اُمور کی طرف بھی ہوا کرتا ہے یعنی منافقین ایمان وکفر کے درمیان متحیر پھرنے والے ہیں۔

**حل لغات** یہ ذبذبہم الشیطان ؐ ذا السَّوَا بَيْنَهُمَا کے محاورہ سے ہے یعنی انہیں شیطان اور خواہشاتِ نفسانیہ نے اپنے درمیان حیران وسرگردان کر رکھا ہے اس کا حقیقی معنیٰ مَا يُذَب وَيُدْفع عن كلا الجانبين مرة بعده اُخری " یکے بعد دیگرے ایک جانب کسی کو دفع کرنا ہے۔

لَاۤ اِلٰى هٰٓؤُلَاۤءِ وَلَاۤ اِلٰى هٰٓؤُلَاۤءِ ؁ نہ وہ ادھر کے اور نہ وہ اُدھر کے۔ یہ مذبذبین کی ضمیر سے حال ہیں یعنی وہ نہ مؤمنین کی طرف منسوب ہیں کہ انہیں مؤمن کہا جائے اور نہ وہ مشرکین کی طرف منسوب ہیں کہ انہیں مشرکین کہا جائے۔

وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ ؁ اور جن کی ہدایت وتوفیق کی استعداد مفقود ہے تو ایسے لوگوں کو اللہ تعالیٰ گمراہ کرتا ہے فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ سَبِيْلًا۔ پھر تم اُن کے لئے کوئی راہ نہ پاؤ گے یعنی انہیں وہ نصیب نہیں ہوگا جو انہیں حق وصواب حاصل ہو چہ جائیکہ انہیں اللہ تعالیٰ کی ذات تک راہ مل سکے اور یہ خطاب عام ہے جو بھی اس خطاب کا اہل ہے سب کو شامل ہے۔

## کفر وایمان ونفاق کی ایک عجیب مثال

حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کافر و مؤمن و منافق کی ایک نہر کی مثال دی کہ یہ تینوں ایک نہر پر پہنچیں تو مؤمن نہر کے پار چلا جائے لیکن کافر ڈر کے مارے نہر کے کنارے کھڑا ہو جائے اور منافق نہر میں چھلانگ لگا دے لیکن نہر کے درمیان جا کر ڈبکیاں کھانے لگے تو مؤمن کہے آجا۔ کامیاب ہو جائے گا۔ ادھر کافر کہے کہ واپس آجا ورنہ تباہ و برباد ہو جائیگا وہ منافق ہر دونوں کی بات سن کر متردد و متحیر ہو کہ اب کیا کروں نہ آگے جاتا ہے نہ پیچھے۔ ادھر پانی کا زور پڑا تو وہ پانی میں غوطے کھانے لگے۔ بالآخر پانی کی موجوں میں مر جائے۔

(۱) اے کہ داری نفاق اندر دل
خار بادت خلیدہ اندر حلق

(۲) ہر کہ سازد نفاق پیشہ خویش
خوار گردد نزد خالق و خلق

ترجمہ: (۱) اے فلاں تو دل میں منافقت رکھتا ہے خدا کرے تیرے حلق میں کانٹا چبھے۔

(۲) جو منافقت کا طریقہ رکھتا ہے وہ خالق و مخلوق ہر دونوں کے نزدیک خوار و ذلیل ہوتا ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** اِنَّ الْمُنٰفِقِیْنَ یُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ الخ میں اشارہ ہے کہ منافقین اللہ تعالیٰ کو دنیا میں دھوکہ دیتے ہیں اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے ازل میں انہیں محروم رکھا۔ جب ازل میں اپنا نور ارواح پر ڈالا۔ مروی ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے اندھیرے میں مخلوق پیدا فرمائی پھر ان پر اپنا نور ڈالا۔ وہ نور مؤمنین کے ارواح پر پہنچ گیا لیکن منافقین و کافرین کے ارواح اس نور سے محروم رہ گئے۔ صرف فرق اتنا ہے کہ منافقین نے وہ نور دیکھ لیا تو سمجھے کہ وہ نور ہمیں بھی ملا ہے اور کافر دل کو سرے سے وہ نور نظر ہی نہ آیا اس طرح سے ازل سے دھوکہ ہوا جسے خادعھم الخ سے تعبیر کیا گیا اور وہ نور کے دیکھنے کی برکت ہے کہ نماز کے لئے کھڑے ہوتے جیسا کہ فرمایا کما قال وَاِذَا قَامُوْٓا اِلَی الصَّلٰوۃِ لیکن اس نور کو جیسے دیکھا ایسے ہی نماز بھی لوگوں کے لئے بطور ریا ادا کرتے جیسا کہ فرمایا کما قال قَامُوْا كُسَالٰى يُرَآءُوْنَ النَّاسَ اور ذکر بھی کرتے ہیں تو صرف زبان سے اور ان کے قلوب غافل ہیں اور زبان دنیا کے قالب سے ہے اور دنیا خود بھی تھوڑی ہے اور اس کے اندر والی اشیاء بھی قلیل ہیں اور قلب آخرت سے متعلق ہے اور آخرت خود بھی کثیر ہے اس کے اندرونی اشیاء بھی لا محدود ہیں اور قلبی ذکر کو کثرت حاصل ہے اور اللہ تعالیٰ کے ہاں ذکر کثیر مقبول ہے نہ قلیل جیسا کہ فرمایا وَلَا يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ اِلَّا قَلِيْلًا اور ذکر کثیر کے لئے حکم فرمایا وَاذْكُرُوا اللّٰهَ ذِكْرًا كَثِيْرًا یعنی اللہ تعالیٰ کا قلبی ذکر بکثرت کرو۔ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ تاکہ تم کامیاب ہو جاؤ۔ منافقین چونکہ صرف قالب (زبان) سے ذکر کرتے ہیں اس لئے وہ تھوڑا ہے اس لئے کہ انہوں نے نور کے چھینٹے دور سے دیکھے تھے اس لئے انہیں وہ نور نہ پہنچا۔ اگر ان کو وہ پہنچ جاتا تو ان کا سینہ نور سے منشرح ہوتا جیسا کہ فرمایا اَفَمَنْ شَرَحَ صَدْرَهٗ لِلْاِسْلَامِ فَهُوَ عَلٰى نُوْرٍ مِّنْ رَّبِّهٖ (جس کا سینہ اس نور ازلی سے کھلا تو وہ قلب اس نور ازلی کی برکت سے ذکر کرتا ہے تو) ایسے ذاکر سے لسانی ذکر اگرچہ قلیل ہو تو بھی کثیر ہوگا۔ چونکہ وہ منافقین اس نور کے مشاہدہ اور ظلمت خلقیہ کے مابین متحیر و متردد ہو گئے اس لئے نہ ان کی طرف جاتے ہیں جن پر وہ نور ازلی پہنچا اور نہ ان کی طرف جا سکتے ہیں جنہیں اس نور ازلی کا مشاہدہ نہ ہوا بنا بریں فرمایا مُذَبْذَبِيْنَ بَيْنَ ذٰلِكَ یعنی وہ منافقین اہل ایمان و کفر کے درمیان متحیر و متردد ہوتے ہیں لَآ اِلٰى هٰٓؤُلَآءِ وَلَآ اِلٰى هٰٓؤُلَآءِ وَمَنْ يُّضْلِلِ "یہی وجہ ہے کہ جو اس

نور سے دور ہوا تو اسے اللہ تعالیٰ گمراہ کرتا ہے چنانچہ حدیث شریف میں ہے من اخطاہ فقد ضل (جو اس نور سے چوک گیا وہ گمراہ ہوا) فَلَنْ تَجِدَ لَهُ سَبِيلًا پھر اس کے لئے اس نورانی کی طرف سے کوئی راہ نہ پاؤ گے چنانچہ دوسرے مقام پہ فرمایا وَمَنْ لَمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهُ نُورًا فَمَا لَهُ مِنْ نُورٍ جس کے لئے اللہ تعالیٰ نے اس نور ازلی سے حصّہ مقرر نہیں فرمایا تو اُسے آج بھی اس نورِ ازلی کی طرف کوئی راستہ نہیں ملے گا (التاویلات النجمیہ)

اے اللہ ہمیں ذکر کثیر کی دولت نصیب فرما اور ہمیں ہر صغیرہ وکبیرہ گناہ سے محفوظ فرما۔

**روحانی نسخہ** مؤمن کے لئے گمراہی سے بچنے کے لئے تین مضبوط قلعے ہیں۔

① مسجد

② ذکر اللہ

③ تلاوۃ القرآن

جسے ان تین قلعوں سے کوئی ایک حاصل ہے اسے شیطان سے حفاظت نصیب ہوگی۔

**حدیث شریف** سیدنا علی کرم اللہ وجہہ الکریم نے فرمایا کہ لوگوں پر ایک وقت آئے گا کہ اس وقت اسلام کا صرف نام رہ جائے گا اور قرآن کریم کی صرف رسم وہ مسجدوں کو بہت آباد کریں گے حالانکہ وہ اللہ تعالیٰ کے ذکر سے ویران ہوں گی۔ اس زمانہ میں علماء شریر ہوں گے انہیں سے فتنہ نکلے گا تو انہیں کی طرف لوٹے گا (یعنی فتنہ خود اُٹھائیں گے اور پھر اسے خود روکیں گے۔ حضرت شیخ سعدی قدس سرہٗ نے فرمایا ؎

کنوں بایدت عذر تقصیر گفت

نہ چوں نفس ناطق زگفتن بخفت

ترجمہ: آج ہی گناہوں کا عذر کرنا چاہیئے نہ اس وقت جب زبان بولنے سے رُک جائے۔

اے اللہ ہمیں شاکرین وذاکرین سے بنا (آمین یا معین)

**تفسیر عالمانہ** يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الْكٰفِرِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ (اے ایمان والو۔ مومنین کے سوا کافروں کو دوست نہ بناؤ) یعنی منافقین کی طرح یہودیوں اور ایسے ہی دوسرے دشمنانِ اسلام کو دوست نہ بناؤ۔ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ لا تَتَّخِذُوْا کے فاعل سے حال ہے یعنی اہل ایمان کی دوستی سے تجاوز کرنے والے نہ ہو۔ اَتُرِيْدُوْنَ اَنْ تَجْعَلُوْا لِلّٰهِ عَلَيْكُمْ سُلْطٰنًا مُّبِيْنًا (کیا ارادہ رکھتے ہو کہ تم اپنے اوپر اللہ تعالیٰ کی واضح حجت بناؤ کہ تم بھی منافق ہو) اس لئے کہ اُن کی دوستی ہی منافقت کی دلیل کافی ہے۔ اس معنے پر یہاں سلطان بمعنے حجت ہے بادشاہ کو بھی اسی لئے سلطان کہا جاتا ہے کہ وہ دوسروں پر حجت ہوتا ہے یا سلطان بمعنے والی (حاکم) ہے۔ اب معنیٰ یہ ہوا کہ تم اپنے اوپر اللہ تعالیٰ کو وہ حاکم بناؤ کہ تمہارے لئے

عذاب کا حکم دے اور یہ حکم صرف اللہ تعالیٰ سے مخصوص ہے تمام اُمور اسی کی مخلوق اور اسی کے تابع ہیں۔ اِنَّ الْمُنٰفِقِیْنَ فِی الدَّرْکِ الْاَسْفَلِ مِنَ النَّارِ (بے شک منافقین جہنم کے نچلے طبقے میں ہوں گے) یہ وہ طبقہ ہے کہ تمام جہنم کے طبقات میں سب سے نیچے ہے اسے ہاویہ کہا جاتا ہے۔

**فائدہ** جہنم کے سات طبقات ہیں اور انہیں درکات بھی کہا جاتا ہے اس لئے کہ وہ ایک دوسرے کے درپے ہیں کہ ایک ختم ہو جاتا ہے تو دوسرا شروع ہوتا ہے ایک دوسرے کے اوپر نیچے ہیں جیسے بہشت کے طبقات کا نام درجات ہے وہ بھی اسی طرح ہیں بہشت میں سب سے اونچے درجہ میں وہ ہوگا جس کے اعمال اعلیٰ و اعظم ہوں گے اور جہنم کے تمام طبقات میں سب سے نیچے اسے رکھا جائے گا جس کے گناہ زیادہ ہوں گے۔

**حدیث شریف** حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے الدرک الاسفل کے متعلق پوچھا گیا (کہ وہ کیا شے ہے) فرمایا وہ جہنمیوں کے سیاہ رنگ کے مکانات ہیں جن میں منافقین کو اس کے اندر کرکے باہر کے دروازے بند کردیئے جائیں گے۔

**سوال** منافقین کو کافروں سے سخت تر عذاب کیوں دیا جائے گا۔

**جواب** منافق کے کرتوت زیادہ ہوں گے۔

① کفر۔
② دین سے استہزاء۔
③ مسلمانوں سے استہزاء۔

اسی بنا پر وہ کافروں سے خبیث ترین ہوئے۔

**سوال** منافق کسے کہتے ہیں؟

**جواب** شریعت میں اس شخص کو کہتے ہیں جو ایمان ظاہر کرے اور کفر چھپائے اور جو شخص فسق کا ارتکاب کرے اسے تغلیظاً وتہدیداً منافق جاتا ہے اور اسے منافق سے مشابہت دے کر زجر و توبیخ کی جاتی ہے جیسے تارک صلوٰۃ کو زجراً کافر کہا جاتا ہے کما قال النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم من ترک الصلوٰۃ متعمداً فقد کفر جیسے نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جس نے عمداً نماز ترک کی اس نے کفر کیا۔ اسی طرح ثلاث من کن فیہ فھو منافق وان صام وصلی و زعم انہ مسلم مَنْ حدث کذب واذا وعد اخلف واذا ائتمن خان "تین ایسے اعمال ہیں جن میں پائے جائیں وہ منافق ہے اگرچہ روزہ و نماز کا پابند بھی ہو۔ اگرچہ گمان کرتا ہے کہ وہ مسلمان ہے۔

① جب بات کرے جھوٹ بولے۔

② جب وعدہ کرے خلاف کرے۔

③ جب اس کے ہاں امانت رکھی جائے تو خیانت کرے۔

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا کہ منافق کون ہے فرمایا کہ منافق وہ ہے کہ وہ اسلام کی تعریف میں زمین و آسمان کے خلا بے ملادے لیکن اس پر عمل نہ کرے۔

## حجاج ظالم کی مذمت

① حضرت حسن بصری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ منافقت پر ایک ایسا زمانہ آیا کہ اُسے طرد بخود بیدار کیا گیا۔ یک لخت اُبھرا تو وہ دنیا پر چھا گیا پھر اس کے ہاتھ میں تلوار دیدی گئی اس سے اُن کی مراد حجاج ظالم تھا۔

⑤ حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ساری دُنیا کے منافقین حجاج کے سامنے لائے جائیں تو منافقت میں حجاج کا پلڑا بھاری ہوگا۔

⑥ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ قیامت میں زیادہ سخت عذاب تین گروہوں کو ہوگا۔

① منافقین۔

② اصحاب المائدہ کے کافر۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا فانی اعذبہ عذابا لا اعذبہ احدا من العالمین۔ بے شک میں ایسے عذاب دوں گا کہ اس جیسا اور کسی کو عذاب نہ ہوگا۔

③ فرعون اور فرعونی۔ جیسا کہ اللہ نے فرمایا ادخلوا آل فرعون اشد العذاب اے فرعونیو سخت ترین عذاب میں داخل ہو جاؤ۔

## فائدہ

یہ ضروری نہیں کہ عذاب کی تکلیف میں تمام برابر ہوں بلکہ بعض انمیں ایسے ہوں گے جنہیں سخت تر عذاب ہوگا بعض کو اُن کی نسبت کم۔ مثلاً کسی گھر میں گرم حمام ہو تو جو اس حمام کے نزدیک ہوگا اُسے گرمی زیادہ ہوگی اور جو اس سے کچھ فاصلہ پر ہوگا اُسے گرمی کم ہوگی۔ اسی طرح گرمی کی دھوپ صفراوی مزاج کو زیادہ تکلیف پہنچاتی ہے اور سوداوی مزاج کو کم باوجودیکہ ہر دونوں کو دھوپ برابر پڑ رہی ہے۔

## حل لغات

منافق نفق سے مشتق ہے نفق بمعنے سرنگ چونکہ منافق اپنے اسلام کو چھپاتا ہے اس لئے اُسے سرنگ سے تشبیہ دے کر اس سے ماخوذ کیا گیا ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ یہ نافق الیربوع (جنگلی چوہے نے دھوکہ کیا) یہ اس وقت بولتے ہیں جب چوہا ایک بل میں داخل ہو کر دوسری طرف سے نکل جائے۔ اگر اسے دوسری طرف سے پکڑا جائے تو پہلی سے نکل جائے۔

وَلَنْ تَجِدَ لَهُمْ نَصِيْرًا ۙ اور تم اُن کے لئے ہرگز مددگار نہیں پاؤ گے یعنی ایسے حامی کہ انہیں عذاب سے بچائیں اور جہنم کے نچلے طبقہ سے نکالیں۔ یہ خطاب اُس شخص کو ہے جو اس خطاب کا اہل ہے اِلَّا الَّذِیْنَ تَابُوْا

مگر وہ لوگ جو منافقت سے توبہ کریں۔ یہ منافقین سے استثنا ہے بلکہ اُن کی اس ضمیر سے جو خبریں ہے وَاَصْلَحُوْا اور منافقت کی جتنی باتیں پائی جاتی ہے۔ تمام کو ترک کرکے ظاہراً و باطناً شریعت کی تمام نیک باتوں پر عمل کرنے لگ جائیں وَاعْتَصَمُوْا بِاللّٰهِ اور اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کریں اور اس کے دین و توحید کو مضبوط پکڑیں وَاَخْلَصُوْا دِیْنَهُمْ اور دین میں خلوص کریں لِلّٰهِ صرف اللہ تعالیٰ کی رضا کو مدنظر رکھ کر عبادت و اطاعت کریں فَاُولٰٓئِكَ پس وہی کہ جن کے پچھلے اوصاف بیان کئے گئے۔ مَعَ الْمُؤْمِنِیْنَ اس میں الف و لام عہدی ہے یعنی وہ مؤمنین جن سے منافقت صادر نہ ہوئی۔ ورنہ منافقت سے تائب ہو کر پکا سچا مؤمن ہونے کے بعد بہشت کے درجات میں برابر ہوں گے انہیں سابق نفاق مضر نہیں ہو گا۔ چنانچہ خود فرمایا کہ وَسَوْفَ یُؤْتِ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِیْنَ اَجْرًا عَظِیْمًا عنقریب اللہ تعالیٰ انہیں بہت اجر عطا فرمائے گا کہ اُس کا نہ کسی کو اندازہ معلوم ہے اور نہ ہی کوئی ان کا شریک ہو سکتا ہے۔

**فائدہ** لفظ سوف امیدوار طمع دلانے کے لئے مستعمل ہوتا ہے لیکن اللہ تعالیٰ کے لئے ایجاب کے معنے میں آتا ہے کیونکہ وہ کریم ذات ہے اور کریم کا ہر وعدہ پورا ہوتا ہے۔

**سوال** یُؤْتِ کا عامل جازم کوئی نہیں۔ پھر بھی یا کو محذوف کر دیا گیا ہے؟

**جواب** لفظ اللہ کی پہلی لام ساکن اور یُؤْتِ کی یا ساکن کا اجتماع ہوا اس لئے یا محذوف ہو گئی جیسے سَنَدْعُ الزَّبَانِیَةَ وَیَدْعُ الدَّاعِ وَیَدْعُ کی واؤ محذوف ہو گئی۔

**تفسیر صوفیانہ** کافر نے اگرچہ اپنی روح کو کفر کی گندگی سے گندا کیا ہے لیکن اُس کے کفر کی طرف منافقت کی گندگی منسوب نہیں ہوتی۔ اس لئے کفر کی گندگی کے لئے دل سے زبان کی طرف راستہ کھلا ہوتا ہے اس لئے اُس کے کفر کا بخار دل سے زبان کی طرف خارج ہوتا ہے اور چونکہ منافق کے کفریہ بخارات کے علاوہ منافقت کی گندگی بھی ملی ہوتی ہے بنا بریں اُس کے بخارات دل سے زبان کی طرف خارج نہیں ہو سکے۔ کفر و نفاق کی گندگیوں کے بخارات منفذ قلب پر نافذ ہوتے ہیں اور قلب عالم غیب سے ہے اس لئے وہ بخارات دل پر جمے رہتے ہیں یہاں تک کہ وہ قلب کے منفذ کو بالکل مسدود کر دیتے ہیں اس سے اُس کی روحانیت کی صفائی کی استعداد بھی ختم ہو جاتی ہے پھر اس وجہ سے وہ اس نچلے درجہ سے نہ خود نکل سکتا ہے نہ اُس کے نکالنے کے لئے کوئی حمایت کرتا ہے اس لئے کہ وہ آخری صفوف میں دُور پڑا ہوا ذلیل و خوار ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ان ینصرکم اللہ اگر اللہ تعالیٰ تمہیں ارواح کی پہلی اہل ایمان کی صف میں پیدا کرنے کی مدد کرے۔ فَلَا غَالِبَ لَکُمْ پس تمہارے اوپر کوئی غالب نہیں ہو سکتا کہ تمہیں ارواح مؤمنین سے نکال کر ارواح کافرین میں داخل کرے۔ وَاِنْ یَّخْذُلْکُمْ اور اگر تمہیں ذلیل و خوار کرے کہ تمہیں کافرین کی ارواح میں پیدا کرتا فَمَنْ ذَا الَّذِیْ یَنْصُرُکُمْ مِّنْۢ بَعْدِهٖ پھر اس کے بعد تمہاری کون مدد کر سکتا ہے کہ کفر کی صف سے نکال کر اہل ایمان کی طرف لے جائے۔

**ربط** اصلی کافروں ومنافقین کی تشریح کے بعد اب لوگوں کو مستثنیٰ فرمایا کہ جن کی تخلیق تو ارواح مؤمنین میں ہوئی لیکن چند روز کافرین ومنافقین کے ساتھ صحبت رکھنے کی وجہ سے اُن پر کفر ونفاق عارضی طاری ہوگیا اس کی روح کی صفائی بالکل مٹ نہیں گئی ہوتی اور نہ ہی اُن کے قلب کا منفذ عالم غیب سے بند کر دیا گیا ہے اس کی قسمت اچھی تھی کہ عنایتِ ربانی کی ہوا سے نفحات الطاف حق کے جھونکے چلے تو وہ نوم غفلت سے بیدار ہو پڑا۔ اب اسے حق معلوم ہوتا ہے جس سے گمراہی سے بچ کر اسے حق کی طرف رجوع کرنے کا موقع نصیب ہو جاتا ہے گویا رازِ الٰہی سے یہ پیغام پہنچایا گیا کہ جس نے مرتبہ اسفل اختیار کر لیا تو وہ اس مرتبہ سے ہرگز نہیں نکلے گا اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا مگر وہ جو تائب ہوا یعنی اپنی غلط کاریوں پر نادم ہو کر معاملاتِ ردیہ سے رجوع کرتا ہے وَاَصْلَحُوْا اچھی استعداد کو ضائع اور روحانیت کی صفائی کو برباد کر دیا تھا۔ اب شہواتِ نفسانیہ اور حظوظِ حیوانیہ کو ترک کر کے اصلاح کر لی وَاعْتَصَمُوْا اور استعانت عبودیت کے لئے باللہ اللہ تعالیٰ کی رسی کو مضبوط کر لیا۔ وَاَخْلَصُوْا دِيْنَهُمْ لِلّٰهِ اور وہ دین کی طلب کرتے ہیں جو صرف اللہ تعالیٰ کا ہے یعنی ذاتِ حق کو طلب کرتے ہیں تو اُسی کی رضا کو مدِ نظر رکھ کر اب شرائط مذکورہ کے مستحقین کے متعلق بتایا جاتا ہے کہ مذکورہ لوگ کون ہیں۔ فرمایا فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الْمُؤْمِنِيْنَ مذکورہ اوصاف کے موصوف لوگ اہل ایمان کے ساتھ ہوں گے یعنی ایسے لوگ تخلیق کے وقت ارواح مؤمنین کی صف کے ساتھ تھے نہ کہ کفار کی ارواح کی صف کے ساتھ وَسَوْفَ يُؤْتِ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ یعنی جن لوگوں نے غلطیوں سے توبہ کی انہیں عنقریب اپنا قرب عطا فرمائے گا۔ جیسا قدسی حدیث میں ہے من تقرب الخ جو میرے قریب ایک بالشت ہوتا ہے تو میں ایک ہاتھ قریب ہو جاتا ہوں اور جو ایک ہاتھ میرے نزدیک ہوتا ہے تو میں اُس کے ایک گز قریب ہو جاتا ہوں اور جو میرے ہاں چل کر آتا ہے تو میں دوڑ کر اُس کو آگے آکر ملتا ہوں۔ اس قرب کو اللہ تعالیٰ نے اَجْرًا عَظِيْمًا سے تعبیر فرمایا ہے اللہ تعالیٰ اس سے بلند و بالا ہے (کذا التاویلات النجمیہ)

خلافِ طریقت بود کاولیا

تمنا کنند از خدا جز خدا

ترجمہ: طریقہ اولیاء کے خلاف ہے کہ اللہ تعالیٰ سے اللہ تعالیٰ کا ماسوا طلب کیا جائے۔

**تفسیر عالمانہ** مَا یہ ما استفہامیہ بمعنے نفی محل نصب میں ہے کہ یفعل کا مفعول بہ ہے۔ يَفْعَلُ اللّٰهُ بِعَذَابِكُمْ باسببیہ ہے اور یفعل کے متعلق ہے یعنی تمہارے عذاب سے اللہ تعالیٰ کیا کرے گا۔ اِنْ شَكَرْتُمْ وَاٰمَنْتُمْ اگر تم شکر کرو اور ایمان لاؤ یعنی تمہارے ساتھ غیض وغضب یا تمہیں جہنم میں ڈال کر یا تمہارے ذریعہ نفع پانے یا نقصان دفع کرنے کی ضرورت نہیں جیسا کہ بادشاہوں کا طریقہ ہے یعنی اللہ تعالیٰ مؤمن شاکر کو عذاب وغیرہ میں مبتلا نہیں کرے گا۔ اس لئے کہ یہ معاملہ اللہ کی ذات سے محال ہے کیونکہ وہ غنی لذاتہ ہے اسے

کسی شے کی حاجت نہیں کسی سے نفع پانے اور کسی کے ذریعہ نقصان دفع کرنے سے منزہ ہے اگر کسی غیر مومن یا مومن غیر شاکر کو عذاب دیتا ہے تو اُس میں بھی اُسے اپنا ذاتی کوئی فائدہ نہیں بلکہ اس میں بندے کے لئے مصلحت ہوتی ہے مثلاً بیمار کے مزاج میں تغیر ہوا تو بیمار ہو جاتا ہے پھر اُس کی طبیعت کو اعتدال پہ لانے کے لئے اسے علاج کی تکالیف میں مبتلا کرنے میں مصلحت ہوتی ہے بندوں کو ایمان و اطاعت کے لئے ترغیب اور قبائح سے احتراز اور منکرات کے ترک کی ترہیب میں بھی یہی مصلحت ہے کہ گویا کہا گیا اگر تم نیکی کرو اور بُرائیوں سے بچو تو اس کے کرم کے لائق نہیں کہ وہ تمہیں عذاب میں مبتلا کرے ۔ بندوں کو عذاب دینے سے اس کے ملک میں اضافہ نہیں ہوگا اور نہ ہی کسی کو بُرائی کی سزا نہ دینے سے اس کی شاہی میں فرق آئے گا ۔ اِنْ شَكَرْتُمْ کا جواب محذوف ہے جیسا کہ اس کا ما قبل دلالت کرتا ہے دراصل اِنْ شَكَرْتُمْ وَاٰمَنْتُمْ فَمَا يَفْعَلُ بِعَذَابِكُمْ تھا ۔

**فائدہ** شکر کفر کی ضد ہے اور کفر نعمت چھپانے کو کہتے ہیں اور شکر بمعنے نعمت ظاہر کرنا ۔

**سوال** شکر کو ایمان پر مقدم کیوں کیا گیا ہے حالانکہ ہر نیک عمل سے ایمان کو مقدم ہونا ضروری ہے اس لئے کہ ایمان کے بغیر نیکی بے کار ہے ۔

**جواب** اس طرف اشارہ ہے کہ یہی طریقہ موصل الی الحق ہے اس لئے کہ جو شخص سمجھتا ہے کہ اس پر اللہ تعالیٰ کی نعمتیں ہیں انفسیہ بھی اور آفاقیہ بھی تو پہلے وہ اپنے منعم (انعام دینے والے) کا شکر کرے گا اس کے بعد گہری نظر اور واضح دلائل سے غور کرے گا تو اُسے واضح طور منعم حقیقی کی معرفت حاصل ہو گی اس معرفت کا نام ایمان ہے ۔

وَكَانَ اللّٰهُ شَاكِرًا اور اللہ تعالیٰ شکر قبول کرنے والا ہے ۔

**قاعدہ** بندے کی طرف شکر کی نسبت ہو تو اس کا معنے ہوتا ہے کہ اس کی طرف جو نعمت پہنچی ہے اُس کا اسے اعتراف ہے پھر وہ اس اعتدال کا اظہار کرے تو بصد عزت و احترام اگر اُس کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف ہو تو اُس کا معنیٰ ہے رضا یعنی وہ کریم اپنے بندے کی تھوڑی سی عبادات و اطاعت پہ بھی راضی ہے کہ صرف ایک نیکی پر دس بلکہ ستر گنا زاید ثواب عنایت فرماتا ہے بلکہ اس سے بھی زائد چاہے تو بھی ۔

عَلِيْمًا ۔ تمہارے شکر اور ایمان کو خوب جانتا ہے اس لئے اس کے لئے محال ہے کہ وہ تمہارے ایمان و اعمال کی تمہیں پوری طرح جزا دے ۔

**سبق** طالب حق پر لازم ہے کہ ذاتِ حق کے لئے زیادہ سے زیادہ خشوع و خضوع کرے اور اُس کی نعمتوں کا زیادہ سے شکر کرے ۔

**فائدہ** حضرت جرجانی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ لَئِنْ شَكَرْتُمْ یعنی اگر تم قرب کی نعمت کا شکر کرو تو میں تمہیں اپنے اُنس کی نعمت سے نوازدوں گا ۔ سیدنا علی کرم اللہ وجہہ الکریم نے فرمایا جب تمہیں کچھ نعمت کا حصہ نصیب

نصیب ہو تو انتہائی نعمت سے عدم ادائیگی شکر سے نفرت نہ کرو۔ یعنی جو شخص حاصل شدہ نعمت کا شکر نہیں کرتا تو وہ عدم ادائیگی شکر سے انتہائی نعموں سے محروم ہو جاتا ہے ؎

① چوں بیابی تو نعمتے چند
خــرد باشد چوں نقطہ موہوم

② شکر آں یافتہ فرو مگذار
کہ ز نایافتــہ شوی محــروم

ترجمہ ① جب تم کوئی نعمت حاصل کر لو اگرچہ وہ نقطہ کی طرح معمولی بھی کیوں نہ ہو۔
② اس کی ادائیگی شکر میں کوتاہی نہ کرو ورنہ جو نعمت نہیں ملی اس سے محروم ہو جاؤ گے۔

**فائدہ** شکر و ایمان سے بندہ جہنم کے عذاب سے بچ جاتا ہے ورنہ اس نے اپنے آپ کو جہنم کے عذاب و عقاب کے منہ میں ڈال دیا۔ بندے کو ادب سکھانے میں ایک حکمت یہی ہے کہ وہ نعمت الٰہی کا شکر کرے۔

**نکتہ** جہنم کے پیدا کرنے میں ایک حکمت یہ بھی ہے کہ اللہ تعالیٰ کی مخلوق کو علم ہو کہ اللہ تعالیٰ کے جلال و کبریائی کی کیا شان ہے اور اس کی کبریائی اور قہر و جلال سے ہر وقت خود بھی ہیبت میں رہیں اور دوسروں کو بھی بتائیں جو انبیاء و رسل کرام علیٰ نبینا وعلیہم السلام کی ہدایت پر عمل نہیں کرتا اسے بھی سمجھا سکیں اور اہل عقل بھی اس سے عبرت پکڑیں اور سمجھیں کہ دنیا کی لذتیں فانی ہیں۔ آخرت کی لذت و نعمت کی طرف رجوع کریں۔ اس لئے حضور علیہ السلام نے ڈنڈا ساتھ رکھنے کا حکم دیا کہ گھر والوں کو ادب سکھانے میں زجر و توبیخ کی جائے۔ مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام سے فرمایا کہ میں نے جہنم کو بخل سے پیدا نہیں فرمایا کہ میری نعمتوں میں کمی تھی بلکہ اس لئے پیدا فرمایا تاکہ اپنے دوستوں اور دشمنوں کو ایک جگہ جمع کر کے ظاہر کر دوں کہ یہ دوست ہیں اور یہ دشمن علاوہ ازیں اللہ تعالیٰ بعض گنہگار مؤمنوں کو جہنم میں داخل فرمائے گا تاکہ انہیں بہشت کی نعمتوں کی قدر و منزلت معلوم ہو اور انہیں پتہ چلے کہ اللہ تعالیٰ اپنا عذاب دور فرماتا ہے تو اس کی کیا شان ہے اور نعمت کی عظمت کا تصور بھی واجب ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** آیت میں اشارہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنی گذشتہ نعمتیں اپنے بندوں کو یاد دلایا ہے مثلاً
① اپنی قدرت کاملہ سے انہیں عدم سے نکالا۔
② ان کی ارواح تمام اشیاء سے پہلے پیدا فرمائیں۔
③ ان کے ارواح نورانیہ پیدا فرمائے اگرچہ ان کے اجساد ظلمانیہ ہیں۔
④ ان کی ارواح بہ نسبت نور قدم کے ظلمانیہ تھیں لیکن جب ان پر وہی نور قدم کا پرتو ڈالا تو وہ بھی نورانی ہوئے۔

۵ اس نور سے بعض ارواح محروم ہوگئیں جیسے کفار و منافقین کی لیکن اُس سے بعض ارواح بہرہ ور ہوئیں یعنی مؤمنین کی ارواح۔

تو فرمایا مَا یَفْعَلُ اللّٰہُ بِعَذَابِکُمْ اِنْ شَکَرْتُمْ یعنی اگر تم اُلٰہی کی مذکورہ بالا نعمتوں کا شکر کرو جبکہ تم ان نعمتوں کے مستحق بھی نہیں تھے لیکن تم نے ان نعمتوں اور نعمت والے رب کی زیارت سے شکر کیا اور ایمان لائے منعم پر اور تم نے اللہ تعالیٰ کے عذاب سے نجات پائی (اس سے فراق و جدائی کا عذاب مراد ہے اسلئے کہ ذات باری تعالیٰ کی رویت کا شکر اس کی نعمتوں کی زیارت کے شکر سے زیادہ اہم ہے) اس لئے فرمایا کہ واشکروا لی یعنی میرے وجود کا شکر۔ وکان اللّٰہ اور اللہ تعالیٰ ازل میں شاکرًا اپنے وجود کے لئے شاکر ہے۔ اور اس کے شکر وجود سے ایک یہ ہے کہ اس نے اپنے جود و کرم سے مخلوق کو پیدا فرمایا۔ عَلِیْمًا جو اس کا شکر یا کفر کرتا ہے تو وہ اُسے خوب جانتا ہے اس لئے کہ شکر سے شاکرین کو شکر کی جزا دیتا ہے کیونکہ وہ شکر گذار ہیں اور کفار کے کفر سے ان کو کفر کی سزا دیتا ہے اس لئے کہ وہ ناشکرے ہیں (التاویلات النجمیہ)۔

بتاریخ ۵ رمحرم ۱۳۹۵ھ کو بفضلہ ترجمہ پارہ ۵ ختم ہوا۔ حامد آباد ضلع رحیم یار خان

تَمَّ الجزء الخامس فی یوم الاحد مِن خامس المحرم الحرام فی سنۃ خمس وتسعین بعد ثلثمائۃ والف من ھجرۃ صاحب العزۃ والشرف صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الف الف مرۃ بعد الف الف وکنت یومئذ فی المدرسۃ منبع الفیوض الواقعۃ فی القریۃ حامد آباد من مضافات رحیم یار خان وھی الموطن الاصلی و فیھا مولدی ومسکنی سنوات قبل ھجری الی البلدۃ البھا ولفور۔ وَھَا انا الفقیر القادری ابوالصالح **محمد فیض احمد** الاویسی الرضوی عفرلہ ربہٗ

نوٹ: اس کی نظرثانی سے ۲ر ذوالحجہ ۱۴۲۶ھ شب جمعہ فراغت ہوئی۔

